ہوں اور میں کیا کروں۔ دس ہزار برس کے بعد ندا آئی کہ اے جبرئیلؑ!
تب مجھے معلوم ہوا کہ میرا نام جبرئیلؑ ہے میں نے فوراً جواب میں عرض کیا۔

لَبَّيْكَ اَللّٰهُمَّ لَبَّيْكَ

اللہ تعالیٰ نے حکم فرمایا کہ میری تقدیس بیان کرو۔ میں نے دس
ہزار برس یہ کیا۔ پھر حکم ہوا کہ میری بزرگی بیان کرو۔ دس ہزار برس تک
بزرگی بیان کرتا رہا۔ اس کے بعد مجھ پر انوارِ عرش ظاہر ہوئے۔ عرش پر

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

لکھا ہوا دیکھا۔ میں نے دریافت کیا اے باری تعالیٰ محمد صلی اللہ علیہ وسلم
کون ہیں؟ ارشاد ہوا اے جبرئیلؑ اگر محمد صلی اللہ علیہ وسلم نہ ہوتے تو
میں تجھ کو پیدا نہ کرتا۔ بلکہ نہ جنّت پیدا کرتا اور نہ دوزخ، نہ چاند نہ
سورج۔ اے جبرئیلؑ! محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھو۔ چنانچہ دس
ہزار برس تک حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم پر درود پڑھتا رہا (اب راز
ظاہر ہوا کہ حضرت جبرئیلؑ کس کام کے لئے پیدا کئے گئے تھے)




نزرع الحسنات میں درج ہے کہ اگر کوئی شخص اس درود شریف کو پڑھے تو ستر فرشتے ایک ہزار روز تک اس شخص کے اعمال نامہ میں نیکیاں لکھتے رہتے ہیں۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ کَمَا تُحِبُّ وَتَرْضَاہُ لَہٗ

ترجمہ: الٰہی حضور اقدس محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی آل اولاد پر رحمت نازل فرما جس طرح تجھے محبوب اور پسند ہے۔




حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد ہے کہ مجھ پر زیادہ سے زیادہ درود شریف پڑھا کرو اس لئے کہ تمہارے لئے یہ فلاح کا ذریعہ ہے۔ اسی لئے درود شریف کو

## تاج الوظائف

بھی کہتے ہیں یعنی سب سے بڑا وظیفہ

## اور

سب وظیفوں کا سردار






حضرت عبد الرحمٰن بن عوفؓ سے روایت ہے کہ ایک دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم باہر تشریف لائے اور چلتے رہے۔ حتّٰی کہ کھجوروں کے باغ میں داخل ہوئے اور سجدہ کیا اور بہت دراز سجدہ کیا یہاں تک کہ مجھے خوف ہوا کہ اللہ تعالٰی نے آپؐ کو وفات دیدی ہے۔

حضرت عبد الرحمٰن بن عوفؓ فرماتے ہیں کہ میں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھنے کے لئے قریب آیا تو حضور صلی اللہ

علیہ وسلم نے سجدہ سے سر اٹھایا اور فرمایا کہ جبریل امین نے مجھ کو بتایا ہے کہ میں آپ کو اس چیز کی خوشخبری دیتا ہوں کہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ جو کوئی بھی آپ پر درود بھیجے گا تو اللہ پاک اس آدمی پر رحمت نازل فرمائیں گے۔

اور

جو آپ پر سلام بھیجے گا تو اللہ پاک خود اس پر سلام بھیجیں گے۔

صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ

کتاب زاہد الواعظین میں ہے کہ قیامت کے روز ایک ایسی جماعت ہو گی کہ جن کے منہ چاند کی طرح روشن ہوں گے اور ان کے بال سچے موتیوں سے لبریز ہوں گے اور نور کے منبر پر بیٹھے ہوں گے۔ اہل جنت کہیں گے کہ فرشتے ہو یا انبیاء ہو وہ جواب دیں گے کہ ہم نہ تو نبی ہیں اور نہ ہی فرشتے ہیں صرف اتنا علم ہے کہ ہم حضرت محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے اُمتی ہیں۔

فرشتے حیران ہو کر کہیں گے یہ مرتبہ کیسے نصیب ہوا۔ وہ کہیں گے کہ پنج وقتہ نماز ہم نے آداب اور سنتوں کے ساتھ باجماعت پڑھی اور اس کے ساتھ جب حضرت محمد صلّی اللہ علیہ وسلم کا نام مبارک آتا تھا تب آپ کی محبت اور عشق کے باعث دل سے صلوٰۃ (درود) پڑھتے تھے۔

یَا رَبِّ صَلِّ وَسَلِّمْ دَائِمًا اَبَدًا
عَلٰی حَبِیْبِكَ خَیْرِ الْخَلْقِ كُلِّهِمِ






مجالس الابرار میں ہے کہ انسان کے ساتھ پانچ (۵)

فرشتے رہتے ہیں۔

ایک[۱] سیدھی جانب جو نیکیاں لکھتا ہے۔

دوسرا[۲] بائیں جانب جو بدیاں لکھتا ہے۔

تیسرا[۳] آگے رہتا ہے جو نیکیوں کی تلقین کرتا ہے۔

چوتھا[۴] پیچھے رہتا ہے جو بلاؤں کو دور کرتا ہے۔

پانچواں[۵] پیشانی پر رہتا ہے جو درود شریف لکھتا ہے اور

حضور اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم کو پہنچا دیتا ہے۔




# فضائل

اگر کوئی شخص زیارت جمالِ بے مثال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی آرزو دل وجان سے رکھتا ہو تو عروجِ ماہ شب جمعہ میں بعد فراغت نماز عشاء کے باوضو جامہ پاک خوشبودار پہن کر ایک سو ستر بار اس درود شریف کو پڑھ کر سوجائے گیارہ شب اسی طرح پڑھے۔ انشاء اللہ شرف زیارت بابرکت سے مشرف ہوگا۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلَانَا

اے اللہ رحمت نازل کراوپر ہمارے سردار اور ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ صَاحِبِ التَّاجِ وَالْمِعْرَاجِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جو تاج والے ہیں اور معراج والے ہیں

وَالْبُرَاقِ وَالْعَلَمِ دَافِعِ الْبَلَآءِ

اور بُراق والے اور پرچم والے ہیں، بلاؤں، وباؤں، قحط، بیماریوں

وَالْوَبَآءِ وَالْقَحْطِ وَالْمَرَضِ

پریشانیوں اور غموں کے دور کرنے والے ہیں

وَالْاَلَمِ اِسْمُهٗ مَكْتُوْبٌ

ان کا نام لکھا ہوا ہے

مَرْفُوْعٌ مَشْفُوْعٌ مَنْقُوْشٌ

ہے۔ بلند ہے۔ ذریعہ شفاعت ہے۔ کندہ ہے

فِي اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ سَيِّدِ الْعَرَبِ

لوح اور قلم میں عرب و عجم کے سردار

وَالْعَجَمِ جِسْمُهٗ مُقَدَّسٌ

ہیں۔ ان کا جسم مقدس ہے

مُعَطَّرٌ مُّطَهَّرٌ مُّنَوَّرٌ فِي الْبَيْتِ

معطر ہے۔ منور ہے۔ بیت اللہ میں اور مدینہ

وَالْحَرَمِ شَمْسِ الضُّحٰى بَدْرِ الدُّجٰى

منورہ میں ۔ وقت چاشت کے آفتاب ہیں اور اندھیری رات

صَدْرِ الْعُلٰى نُوْرِ الْهُدٰى

کے چاند ہیں ۔ بلندی کے صدر نشین ہیں ہدایت کے نور ہیں

...

كَهْفِ الْوَرٰى مِصْبَاحِ الظُّلَمِ ؕ

مخلوق کی پناہ گاہ اور تاریکیوں میں روشن چراغ ہیں

جَمِيْلِ الشِّيَمِ شَفِيْعِ الْاُمَمِ

اچھی خصلتوں والے امتوں کی سفارش کرنیوالے ہیں

صَاحِبِ الْجُوْدِ وَالْكَرَمِ ؕ وَاللّٰهُ

اور جود و کرم کے مالک ہیں ۔ اللہ تعالیٰ

عَاصِمُهٗ وَجِبْرِيْلُ خَادِمُهٗ

ان کا محافظ ہے اور جبریل ان کے خادم ہیں

وَالْبُرَاقُ مَرْكَبُهٗ وَالْمِعْرَاجُ سَفَرُهٗ

اور براق ان کی سواری ہے معراج ان کا سفر ہے

وَسِدْرَةُ الْمُنْتَهٰى مَقَامُهٗ وَقَابَ قَوْسَيْنِ

اور سدرۃ المنتہیٰ ان کا مقام ہے، قاب وقوسین ان کا

مَطْلُوْبُهٗ وَالْمَطْلُوْبُ مَقْصُوْدُهٗ وَالْمَقْصُوْدُ

مطلوب ہے، اور مطلوب ان کا مقصود ہے اور مقصود

مَوْجُوْدُهٗ ط سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ

ان کا موجود ہے، تمام رسولوں کے سردار ہیں

خَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ

نبیوں کے ختم کرنے والے ہیں گنہگاروں کی شفاعت کرنے والے ہیں

اَنِيْسِ الْغَرِيْبِيْنَ رَحْمَةٍ لِّلْعٰلَمِيْنَ

غریبوں کے ہمدرد ہیں تمام جہانوں کے لئے رحمت ہیں

رَاحَةِ الْعَاشِقِيْنَ مُرَادِ الْمُشْتَاقِيْنَ

عاشقوں کے لئے راحت ہیں۔ مشتاقوں کی مراد ہیں

شَمْسِ الْعَارِفِيْنَ سِرَاجِ السَّالِكِيْنَ

عارفوں کے لئے آفتاب ہدایت ہیں سالکین کے لئے چراغ ہیں

مِصْبَاحِ الْمُقَرَّبِيْنَ ؕ مُحِبِّ الْفُقَرَآءِ

مقربین کے لئے شمع ہدایت ہیں ، فقراء ، غرباء اور

وَالْغُرَبَآءِ وَالْمَسَاكِيْنِ ؕ سَيِّدِ

مسکینوں کو چاہنے والے ہیں ۔ انس و جن

الثَّقَلَيْنِ نَبِيِّ الْحَرَمَيْنِ اِمَامِ

کے سردار ہیں ، حرمین کے نبی ہیں دونوں قبلوں

الْقِبْلَتَيْنِ وَسِيْلَتِنَا فِى الدَّارَيْنِ ؕ

کے پیشوا ہیں ۔ دونوں جہان میں ہمارا وسیلہ ہیں

صَاحِبِ قَابَ قَوْسَيْنِ مَحْبُوْبِ

قاب قوسین کے مالک ہیں مشرقین اور مغربین کے

رَبِّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبِّ الْمَغْرِبَيْنِ

رب کے محبوب اور پیارے ہیں

جَدِّ الْحَسَنِ وَ الْحُسَيْنِ مَوْلٰنَا وَ

امام حسن اور حسین کے نانا ہیں ہمارے آقا اور

مَوْلَى الثَّقَلَيْنِ ط اَبِى الْقَاسِمِ مُحَمَّدِ بْنِ

جن و انس کے سردار ہیں۔ ابو القاسم ان کی کنیت ہے۔ نام محمد

عَبْدِ اللّٰهِ نُوْرٍ مِّنْ نُّوْرِ اللّٰهِ يَآ اَيُّهَا

بن عبد اللہ ہے (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ کے نور سے ایک نور ہیں

الْمُشْتَاقُوْنَ بِنُوْرِ جَمَالِهٖ صَلُّوْا

اے وہ لوگو جو ان کے جمال کے مشتاق ہو، ان پر درود

عَلَيْهِ وَ اٰلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ وَ سَلِّمُوْا

بھیجو اور ان کی اولاد اور ان کے اصحاب پر درود بھی اور خوب

تَسْلِيْمًا ط

سلام بھیجو ان سب پر

# درود خاص

درود خاص کے فوائد لکھنا ناممکن ہیں۔ اس جگہ صرف اتنا لکھنا کافی ہوگا کہ کوئی بھی رنج یا پریشانی یا مصیبت آجائے تو صدقِ دل سے اس درود کو فوراً پڑھنا چاہیئے اس کی برکت سے ہر قسم کی مصیبتیں، تکلیفیں، رنج و غم ختم ہو جاتے ہیں۔

اس درود شریف کا پڑھنا اور تکلیفوں کا مٹنا یقینی بات ہے۔ پڑھنے والا ولی ہوجاتا ہے۔

درود خاص یہ ھے

صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْكَ یَا مُحَمَّدُ نُوْرٌ مِّنْ نُوْرِ اللّٰہِ




سُلطان المشائخ واقفِ اسرارِ معنوی حضرت محمود
غزنوی علیہ الرحمتہ کا یہ معمول تھا کہ ہر روز بطور وظیفہ صدق
نیت اور فرط محبت سے ایک لاکھ بار درود شریف پڑھتے
اور اس کا ثواب سرورِ عالم صلّی اللہ علیہ وسلّم کی نذر کرتے.
چونکہ اس قدر پڑھنے میں تمام دن گزر جاتا تھا۔
اور انتظام مملکت کے واسطے فرصت کا وقت ہاتھ نہ آتا ایک
رات عالم خواب میں رسالت مآب صلّی اللہ علیہ وسلّم نے (کہ آپ
ہی کی ذات بابرکات کا آخرت و دُنیا میں اُمّت عاصی کو سہارا ہے

اور خود بادشاہ دو جہاں کو یہ محنتِ اُمت اور فتورِ سلطنت کب گوارا ہے) سلطان محمود کو زیارتِ جمال جہاں آراء سے سرفراز کیا اور ارشاد زبان وحی ترجمان سے یوں ممتاز کیا کہ اے محمود اس درود شریف کو ہر روز بعد نماز فجر کے ایک مرتبہ پڑھکر لاکھ درود کا ثواب حاصل ہوگا اور اس کی برکت سے میری محبت میں کامل ہو گا۔

پس سلطان محمود نے بہ مطابقِ ہدایت اور ارشاد جناب رسالت مآب صلی اللہ علیہ وسلم کے ہر روز اس درود شریف کی مداومت کی اور اس مژدہ سے ہر شخص کو خبر کر دی۔

بہ سبب حصولِ ثواب لاکھ درود شریف کے ایک دفعہ پڑھنے میں، درود خوانوں کو میسر در تمام ہوا اس لئے یہ

"درُودِ لکھی"

کے نام سے موسوم ہوا




بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل فرما ہمارے سردار اور آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَحْمَۃِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنی رحمت کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ فَضْلِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنے فضل کے عدد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا

اے اللہ درود و سلام نازل فرما ہمارے سردار اور ہمارے آقا

مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ خَلْقِ اللّٰہِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنی مخلوق کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ عِلْمِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنے علم کے شمار کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کَلِمٰتِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اولاد پر اپنے کلمات کی گنتی کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کَرَمِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر اپنے کرم کی گنتی کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ حُرُوْفِ کَلَامِ اللّٰہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر کلام اللہ کے حروف کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ قَطَرَاتِ الْاَمْطَارِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر بارش کے قطرات کے شمار کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّ

اے اللہ درود وسلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ و

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَوْرَاقِ الْاَشْجَ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر درختوں کے پتوں کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ رَمْلِ الْقِفَارِ ط

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر میدان کے ذرات کی گنتی کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَا خُلِقَ فِی الْبِحَارِ ط

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر سمندروں کی مخلوقات کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود وسلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ الْحُبُوْبِ وَالثِّمَارِ ط

ے سردار محمد صلی اللہ کی اولاد پر غلّوں اور پھلوں کے شمار کے مطابق

ھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل فرما ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اللَّیْلِ وَالنَّھَارِ ط

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر رات اور دن کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام بھیج ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَآ اَظْلَمَ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر تعداد کے مطابق جس پر

عَلَیْہِ اللَّیْلُ وَاَشْرَقَ عَلَیْہِ النَّھَارُ ۂ

رات چھا جاتی ہے اور جس پر دن روشن ہوتا ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر ان لوگوں کی تعداد کے مطابق جو ان پر درود

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

بھیجتے ہیں اے اللہ درود و سلام بھیج ہمارے سردار و ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ لَّمْ یُصَلِّ عَلَیْہِ ط

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر ان لوگوں کی تعداد کے مطابق جو ان پر درود نہیں بھیجتے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ اَنْفَاسِ الْخَلَائِقِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر مخلوقات کے سانسوں کی تعداد کے مطابق

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ نُجُوْمِ السَّمٰوٰتِ

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر آسمانوں کے ستاروں کی تعداد کے برابر

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ

اے اللہ درود و سلام نازل کر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر

وَّعَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ شَیْءٍ فِی

اور ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی اولاد پر دنیا و آخرت کی ہر چیز کی تعداد

الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ

صَلٰوتُ اللّٰہِ تَعَالٰی وَمَلٰٓئِکَتِہٖ وَاَنْبِیَآئِہٖ

اللہ تعالیٰ کی رحمتیں اس کے فرشتوں کی، انبیاء کی، رسولوں کی اور تمام مخلوق کی

وَرُسُلِہٖ وَجَمِیْعِ الْخَلَآئِقِ عَلٰی سَیِّدِ الْمُرْسَلِیْنَ

دعائیں اور رحمتیں نازل ہوں تمام رسولوں کے سردار اور

وَاِمَامِ الْمُتَّقِیْنَ وَقَآئِدِ الْغُرِّ الْمُحَجَّلِیْنَ وَشَفِیْعِ

تمام متقیوں کے امام، اور تمام روشن پیشانی والوں کے راہ نما اور

الْمُذْنِبِیْنَ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ

گنہگاروں کی سفارش کرنیوالے ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم

وَاَصْحَابِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَذُرِّیَّاتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ

اور ان کی اولاد انکے اصحاب اور ان کی ازواج اور ان کی ذریات اور ان کے اہل بیت

وَاَھْلِ طَاعَتِکَ اَجْمَعِیْنَ مِنْ اَھْلِ السَّمٰوٰتِ

اور تمام آپکی طاعت کرنیوالوں پر جو آسمانوں اور زمینوں

وَالْاَرَضِیْنَ بِرَحْمَتِکَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ

میں ہیں اے ارحم الراحمین تیری رحمت کے ساتھ

وَيَآ اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ

اور اے کرم کرنے والوں میں سب سے زیادہ کرم اور بخشش کرنیوالے

وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالٰى عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اللہ تعالیٰ درود نازل فرماتے ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور

اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖٓ اَجْمَعِيْنَ ط وَسَلَّمَ تَسْلِيْمًا

ان کی اولاد اور ان کے تمام اصحاب پر، اور سلام خوب بھیجے ایسا سلام

دَآئِمًا اَبَدًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ

جو ہمیشہ ہمیشہ ہے بہت ہی بہت ہو، اور تمام حمد اس اللہ کے لئے ہے

رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

جو تمام جہانوں کا پالنے والا ہے۔

---




حضرت عبداللہ بن مسعود رضی اللہ عنہ سے حدیث
مروی ہے کہ خاتم النبیین سید المرسلین محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ
وسلم امام القبلتین و نبی الحرمین الشریفین نے ارشاد فرمایا کہ
جب تم لوگ درود بھیجو تو خوب صورت اور اچھا کر کے بھیجو، صرف
اس لئے کہ وہ پیش کیا جائے گا۔ تم درود پڑھو تو اچھی طرح
پڑھو، تم نہیں جانتے کہ وہ مجھ پر پیش کیا جائے گا اس لئے
اس طرح درود پڑھو۔

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوٰتَكَ وَرَحْمَتَكَ وَ
بَرَكَاتِكَ عَلٰى سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ وَ اِمَامِ

الْمُتَّقِيْنَ وَخَاتَمِ النَّبِيِّيْنَ عَبْدِكَ وَرَسُوْلِكَ إِمَامِ الْخَيْرِ وَقَائِدِ الْخَيْرِ وَرَسُوْلِ الرَّحْمَةِ اَللّٰهُمَّ ابْعَثْهُ الْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِيْ يَغْبِطُهُ

بِهِ الْاَوَّلُوْنَ وَ الْاٰخِرُوْنَ ؕ

**معنی:** اے اللہ! اپنی صلوٰۃ۔ رحمت اور برکت بھیج سید المرسلین، امام المتقین، خاتم النبیین پر جو تیرے بندے، رسول، خیر کے امام اور رسول رحمت ہیں۔ اور ان کو مقام محمود عطا فرما۔ جس پر رشک کرتے ہیں پہلے والے اور پچھلے سب۔

*

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نَحْمَدُہٗ وَنُصَلِّیْ عَلٰی رَسُوْلِہِ الْکَرِیْمِ



روایت ہے کہ ایک دن حضور پُرنور صلّی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں صحابۂ کرامؓ حاضر ہوئے تو ایک شخص نے آکر سلام کیا۔ حضور صلّی اللہ علیہ وسلم نے اس شخص کو اپنے اور ابوبکر صدیقؓ کے درمیان بٹھالیا۔ صحابۂ کرامؓ اس قدر تعظیم وتوقیر پر تعجب کرنے لگے اور اس کا سبب دریافت کرنے لگے۔

حضور نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا کہ یہ شخص مجھ پر ایسا درود بھیجتا ہے جو آج تک کسی نے نہیں بھیجا صحابہؓ کے دریافت کرنے پر آپؐ نے وہ درود پڑھ کر سنایا۔

درود شریف یہ تھا۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَوَّلِیْنَ وَالْاٰخِرِیْنَ وَفِی الْمَلَاِ الْاَعْلٰٓی اِلٰی یَوْمِ الدِّیْنِ ۝



حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص ہر روز صبح کو دس مرتبہ یہ درود پڑھتا ہے تو اس کی وجہ سے تمام مخلوق کے اعمال کے مثل ثواب حاصل کر لیتا ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ عَدَدَ مَنْ صَلّٰی عَلَیْہِ مِنْ خَلْقِكَ وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدِ النَّبِیِّ کَمَا یَنْبَغِیْ لَنَآ اَنْ نُّصَلِّیَ

عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ النَّبِيِّ كَمَآ اَمَرْتَنَآ اَنْ نُّصَلِّيَ عَلَيْهِ ؀

(۳)

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ، حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا ارشاد مبارک نقل کرتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جس شخص کو یہ بات پسند ہو کہ اس کے درود کا ثواب بڑے پیمانہ میں ناپا جائے تو وہ ان الفاظ سے درود پڑھا کرے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰٓى اِبْرَاهِيْمَ وَاَزْوَاجِهٖٓ اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ط



حضرت علی کرم اللہ وجہہ کے حوالے سے حضرت
ابو مسعود رضی اللہ عنہ ذکر کرتے ہیں کہ آقائے نامدار سرکار
دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص چاہتا ہے
کہ اس کا درود بہت بڑے پیمانے سے ناپا جائے تو وہ
اہل بیت پر درود شریف پڑھے اور اس طرح پڑھا کرے

اَللّٰهُمَّ اجْعَلْ صَلَوٰتِكَ وَبَرَكَاتِكَ
عَلٰى مُحَمَّدِنِ النَّبِيِّ وَاَزْوَاجِهٖ
اُمَّهَاتِ الْمُؤْمِنِيْنَ وَذُرِّيَّتِهٖ وَ
اَهْلِ بَيْتِهٖ كَمَا صَلَّيْتَ عَلٰى آلِ اِبْرَاهِيْمَ
اِنَّكَ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ؕ



حضرت ابوہریرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے جلیل القدر اور ایک مشہور صحابی ہیں آپ زیادہ سے زیادہ حدیث شریف حفظ کرتے تھے اور آپ سے بیشمار حدیثیں نقل کی گئیں ہیں۔ دوسرے باکمال صحابی حضرت انس رضی اللہ عنہ ہیں۔ ان دونوں حضرات سے یہ روایت نقل کی گئی ہے کہ جو شخص جمعہ کے دن نماز کے بعد اپنی جگہ سے اُٹھنے سے پہلے اسّی مرتبہ درود پڑھے تو اس کے اسّی برس کے گناہ معاف ہوں گے۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدِ نِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَسَلِّمْ تَسْلِيْمًا

۶

حضرت حسن بصری رحمۃ اللہ علیہ بڑے زبردست عالم اور محدث اور مشہور ولی اللہ گزرے ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ان پر خاص انعام و اکرام تھا۔ اللہ تعالیٰ سے ہمکلام ہوتے تھے اللہ تعالیٰ کے پیارے بندوں میں سے تھے۔

آپ کا ارشاد ہے کہ جو شخص چاہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حوض (کوثر) سے بھر پور پیالہ پیوے تو وہ درود شریف پڑھا کرے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِہٖ وَ اَصْحَابِہٖ وَاَوْلَادِہٖ وَاَزْوَاجِہٖ وَ ذُرِّیَّتِہٖ وَاَھْلِ بَیْتِہٖ وَاَصْھَارِہٖ وَاَنْصَارِہٖ وَ اَشْیَاعِہٖ وَمُحِبِّیْہٖ وَ اُمَّتِہٖ وَعَلَیْنَا مَعَھُمْ اَجْمَعِیْنَ یَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ

۷

حضرت ابن ابی عاصم رحمتہ اللہ علیہ سے حدیث شریف نقل ہے کہ رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو شخص سات جمعہ (ہر جمعرات کو) سات مرتبہ یہ درود شریف پڑھے گا۔ اس کے لئے میری شفاعت لازمی ہوگی۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓى اٰلِ مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تَكُوْنُ لَكَ رِضًا وَّلِحَقِّهٖ اَدَآءً وَّ اَعْطِهِ الْوَسِيْلَةَ وَالْمَقَامَ الْمَحْمُوْدَ الَّذِىْ وَعَدْتَّهٗ وَاَجْزِهٖ عَنَّا مَا هُوَ اَهْلُهٗ وَاجْزِهٖ عَنَّا اَفْضَلَ مَا جَزَيْتَ نَبِيًّا عَنْ اُمَّتِهٖ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ اِخْوَانِهٖ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصَّالِحِيْنَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ؕ




حضرت سید یوسف نبھانی رحمۃ اللہ علیہ حضرت امام السیوطی رحمۃ اللہ علیہ۔ حضرت السید احمد دحلان رحمۃ اللہ علیہ و حضرت سید عثمان الدمیاطی رحمۃ اللہ علیہ جیسے بزرگان دین جن کی روشنی سے عالم اسلام خصوصاً خطۂ عرب جگمگا تا رہا ہے نے اس درود شریف عالی القدر کی تعریف میں کتابیں لکھی ہیں یہ ایک شاندار درود ہے۔

اس جگہ یہ کہنا درست ہوگا کہ یہ درود شریف دنیوی اور دینی امور میں فتح و نصرت و کامرانی کا ایک گنجینہ ہے۔ ہر نماز کے بعد اس کے ورد سے ہر کام میں فتحیابی نصیب ہوتی ہے انشاء اللہ تعالیٰ




اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ النَّبِيِّ الْاُمِّيِّ
الْحَبِيْبِ عَالِي الْقَدْرِ عَظِيْمِ
الْجَاهِ وَعَلٰى اٰلِهٖ وَصَحْبِهٖ وَسَلِّمْ






یہ درود قبرستان میں زیادہ پڑھا جاتا ہے اس کی برکت سے روحوں کو عذاب سے نجات ملتی ہے ۔ اور قیامت تک ان کو آرام ملتا رہتا ہے ۔ جتنا زیادہ پڑھا جائے اتنا زیادہ ثواب ہوگا ۔

اس کا ثواب ماں باپ کی روح کو بخشنے کے لئے لاجواب ہے گویا کہ تمام عمر کے ان کے حقوق ادا کر دیئے ۔

اہل قبور کو بخشنے سے انھیں ایسا درجہ ملتا ہے کہ فرشتے بھی ان کی زیارت کو آتے ہیں ۔

# درود روحی

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الصَّلٰوۃُ

اے اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جب تک نماز باقی ہے

وَصَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الرَّحْمَۃُ وَصَلِّ

اور درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جب تک رحمت باقی ہے اور درود بھیج

عَلٰی مُحَمَّدٍ مَّا دَامَتِ الْبَرَکَاتُ وَصَلِّ عَلٰی

اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر جب تک برکتیں ہیں اور درود بھیج

رُوْحِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَرْوَاحِ وَصَلِّ عَلٰی صُوْرَۃِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پر درمیان روحوں کے اور درود بھیج اور صورت

مُحَمَّدٍ فِی الصُّوَرِ وَصَلِّ عَلٰی اِسْمِ مُحَمَّدٍ فِی الْاَسْمَاءِ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان صورتوں کے اور درود بھیج اوپر نام محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے

وَصَلِّ عَلٰى نَفْسِ مُحَمَّدٍ فِى النُّفُوْسِ وَصَلِّ عَلٰى

اور درود بھیج اوپر نفس محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان نفسوں کے اور درود بھیج اوپر

قَلْبِ مُحَمَّدٍ فِى الْقُلُوْبِ وَصَلِّ عَلٰى قَبْرِ

قلب محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان دلوں کے اور درود بھیج اوپر قبر

مُحَمَّدٍ فِى الْقُبُوْرِ وَصَلِّ عَلٰى رَوْضَةِ مُحَمَّدٍ

محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان قبروں کے، اور درود بھیج اوپر روضہ محمد صلعم

فِى الرِّيَاضِ وَصَلِّ عَلٰى جَسَدِ مُحَمَّدٍ فِى

کے درمیان روضوں کے اور درود بھیج اوپر جسم محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان

الْاَجْسَادِ وَصَلِّ عَلٰى تُرْبَةِ مُحَمَّدٍ فِى التُّرَابِ

جسموں کے اور درود بھیج اوپر تربت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے درمیان خاک کے

وَصَلِّ عَلٰى خَيْرِ خَلْقِكَ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى

اور درود بھیج اوپر اپنی مخلوق کے بہترین (فرد) ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم

اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَاَزْوَاجِهٖ وَذُرِّيَّاتِهٖ وَاَهْلِ

اور ان کی اولاد کے اور ان کے اصحاب پر ان کی ازواج پر اور انکی ذریات پر

بَيْتِهٖ وَاَحْبَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ ○ بِرَحْمَتِكَ

اور ان کے اہل بیت پر اور ان کے تمام احباب پر اور درود نازل کر اپنی رحمت کیساتھ

يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۃ

اے سب سے زیادہ رحم کرنیوالے رحم کرنیوالوں میں






یہ درود شریف آفات اور مصائب سے اللہ تعالیٰ کے فضل وکرم سے حفاظت میں رکھتا ہے روایت ہے کہ ایک روز رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ منورہ میں مسجد میں بیٹھے ہوئے تھے تو ایک اعرابی آیا اور سرپوش سے ڈھکا ہوا طباق حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے رکھ دیا۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے پوچھا کہ اس طباق میں کیا لایا ہے۔ اعرابی نے عرض کیا۔ یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تین دن سے اس مچھلی کو پکا رہا ہوں اور یہ بالکل نہیں پکتی۔ اس پر آگ کا کچھ بھی اثر نہیں ہوتا۔ اب آپ کے

پاس لایا ہوں۔ آپ اس کو اچھی طرح سے جان سکتے ہیں۔

حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے مچھلی سے دریافت فرمایا اور مچھلی بحکم خدا بولنے لگی۔ مچھلی نے عرض کی یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک روز میں پانی میں کھڑی تھی تو ایک آدمی آیا وہ ایک درود پڑھ رہا تھا اس کی آواز میرے کانوں میں پڑی۔

حضور سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اے مچھلی وہ درود پڑھ کر سنا، چنانچہ اُس نے پڑھ کر سنایا۔ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت علی کرم اللہ وجہہٗ کو حکم دیا کہ اے علی رضی اللہ عنہٗ اس درود کو لکھ لو اور لوگوں کو سکھاؤ۔ انشاء اللہ دوزخ کی آگ ان پر حرام ہو جائے گی۔

| | |
|---|---|
| نہ ہوتے گر محمد ہر خوشی بیکار ہو جاتی | خدائی رہتی ناقص زندگی بیکار ہو جاتی |
| رسول اللہ کی رحمت اگر ہوتی نہ بندوں پر | محبت بے اثر اور زندگی بیکار ہو جاتی |




بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ خَيْرِ
الْخَلَآئِقِ وَ اَفْضَلِ الْبَشَرِ وَ شَفِيْعِ الْاُمَمِ يَوْمَ
الْحَشْرِ وَالنَّشْرِ وَصَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
وَّعَلٰى اٰلِ سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ
لَّكَ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِ مُحَمَّدٍ
وَّبَارِكْ وَسَلِّمْ وَصَلِّ عَلٰى جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ
وَالْمُرْسَلِيْنَ وَصَلِّ عَلٰى كُلِّ الْمَلٰٓئِكَةِ
الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ الصَّالِحِيْنَ وَسَلِّمْ

تَسْلِيْمًا كَثِيْرًا كَثِيْرًا ط بِرَحْمَتِكَ وَبِفَضْلِكَ
وَبِكَرَمِكَ يَآ اَكْرَمَ الْاَكْرَمِيْنَ بِرَحْمَتِكَ
يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۵ يَا قَدِيْمُ يَا دَآئِمُ
يَا حَيُّ يَا قَيُّوْمُ يَا وِتْرُ يَا اَحَدُ يَا صَمَدُ
يَا مَنْ لَّمْ يَلِدْ وَ لَمْ يُوْلَدْ وَ لَمْ يَكُنْ لَّهٗ
كُفُوًا اَحَدٌ ط
بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ ۵

اِنَّ اللّٰهَ وَمَلٰٓئِكَتَهٗ يُصَلُّوْنَ عَلَى النَّبِيِّ
يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا
صَلُّوْا عَلَيْهِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِيْمًا




جو شخص صلوٰۃ تنجینا کو سوتے وقت ایکہزار مرتبہ پڑھے وہ ایک ہفتہ میں انشاء اللہ دیدار نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مشرف ہوگا۔ (مزرع الحسنات)

پریشانی، خطرات اور مصائب کے وقت یومیہ ستر مرتبہ پڑھیں، نجات دہندہ ہے۔ ہر تکلیف کے وقت زیادہ سے زیادہ پڑھا جائے۔ تریاق کا حکم رکھتا ہے۔

منہاج الحسنات میں ابن فاکہانی کی کتاب فجرِ منیر سے نقل کیا ہے کہ ایک بزرگ نے کہا کہ میں جہاز میں سوار تھا۔ جب طوفان کی موجوں سے جہاز ڈوبنے لگا تو مجھ پر غنودگی طاری ہوگئی۔ اس حالت میں مجھے رسول مقبول صلی اللہ

علیہ وسلم کی زیارت ہوئی۔ اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تعلیم فرمایا کہ درود تنجینا جہاز کے سوار ہزار بار پڑھیں۔

ہنوز تین سو تک پڑھنے کی نوبت نہیں پہنچی تھی کہ جہاز ڈوبنے سے بچ گیا اور طوفان سے نجات پائی۔



شروع اللہ کے نام سے جو بخشش کرنے والا مہربان ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّ

اے پروردگار ہمارے سردار و آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر درود

عَلٰٓی اٰلِ سَیِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوۃً

بھیج کہ جس کے وسیلے سے اور برکت سے تو ہم کو سب خوف کی

تُنَجِّیْنَا بِھَا مِنْ جَمِیْعِ الْاَھْوَالِ وَالْاٰفَاتِ

چیزوں اور آفات سے نجات بخشے اور جس کے وسیلے سے اور برکت

وَتَقْضِیْ لَنَا بِهَا جَمِیْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا

سے تو ہماری ساری حاجتیں پوری کردے اور جس کے وسیلے اور برکت

بِهَا مِنْ جَمِیْعِ السَّیِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا عِنْدَكَ

سے تو ہم کو کل برائیوں سے پاک وصاف کردے اور اپنے

اَعْلَی الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَی

حضور اعلیٰ درجات اور جس کے وسیلے اور برکت سے ہم کو

الْغَایَاتِ مِنْ جَمِیْعِ الْخَیْرَاتِ فِی الْحَیٰوةِ

زندگی اور مرنے کے بعد بھی تمام بھلائیوں کی بلندیوں

وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰی كُلِّ شَیْءٍ

کی انتہا تک پہنچا دے بیشک تو ہر ایک چیز پر

قَدِیْرٌ ۞

قادر ہے۔

---




بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ عَلٰٓی اٰلِ

اے اللہ درود بھیج محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور آل محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے

مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ کُلِّ ذَرَّۃٍ مِّائَۃَ اَلْفِ اَلْفِ

اوپر ہر ایک ذرہ کے عوض دس کروڑ بار اور برکت

مَرَّۃٍ وَّبَارِکْ وَ سَلِّمْ

دے۔ اور سلام بھیج۔




یہ قرآنی درود ہے اس کے بے شمار فوائد ہیں جو اس مختصر جگہ میں درج نہیں ہو سکتے۔ مختصراً یہ کہ اس درود شریف کے پڑھنے سے رحمتِ الٰہی کا بادل فوراً چھا جاتا ہے اور برسنا شروع کر دیتا ہے اس کے پڑھنے سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی کمال محبت نصیب ہوتی ہے۔

اس کو ایک مرتبہ پڑھنے سے اس قدر رحمت نازل ہوتی ہے کہ ملائک آسمان پر اور آدمی زمین پر اگر اس رحمت کو جمع کریں تو ناممکن ہے کہ ایک حصہ بھی جمع

کر سکیں۔ یہ درود شریف بڑا عجیب ہے۔ اس کو
تین مرتبہ صبح اور تین مرتبہ شام پڑھنے سے مکمل کامیابی
اور خوشی حاصل ہوتی ہے۔ قرآن شریف کی تلاوت
سے پہلے اور بعد پڑھنا افضل ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ

اے اللہ درود بھیج اوپر محمد صلّی اللہ علیہ وسلم کے اور ان کی اولاد اور انکے دوستوں کے

بِعَدَدِ مَا فِیْ جَمِیْعِ الْقُرْاٰنِ حَرْفًا حَرْفًا وَّ

مطابق قرآن کے حروف کی تعداد کے اور ہر ہر حرف کے بدلے ایک ایک ہزار

بِعَدَدِ کُلِّ حَرْفٍ اَلْفًا اَلْفًا ؕ

کے عدد کے مطابق




یہ درود شریف نہایت ہی زود اثر ہے فی الحقیقت

یہ درود صدقِ دل سے پڑھ کر اگر پہاڑ کو انگلی سے

اشارہ کیا جائے تو پہاڑ فوراً ٹکڑے ٹکڑے ہو جائے

اللہ تعالیٰ نے اس سے بھی زیادہ طاقت اس درود شریف

میں رکھ دی ہے۔

یہ درود شریف ایک ایسا راز ہے جس کو عارفوں

اور خاص الخاص ولیوں کے سوا کوئی بھی نہ سمجھ سکا۔ اس میں

بے شمار خاص فوائد ہیں۔ جن کو اگر لکھا جائے تو دنیا کی

سیاہی اور کاغذ ختم ہو جائے۔ سب سے زیادہ

اس درودِ ناریہ کا فائدہ یہ ہے کہ جب بھی رنج و
ملال ہو یا کوئی مصیبت آجائے تو فوراً اس کو پڑھا
جائے۔ انشاء اللہ تمام مصیبتیں منٹوں میں ختم ہو جائیں گی،
اندھیرا اُجالے میں بدل جائے گا۔ زحمت رحمت میں
تبدیل ہو جائے گی۔ رب کریم غیب سے مدد دیتا ہے

## درود ناریہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

شروع اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان اور رحم والا ہے

اَللّٰهُمَّ صَلِّ صَلٰوةً كَامِلَةً وَّ سَلِّمْ سَلَامًا تَامًّا

اے اللہ تو درود نازل کر ایسا درود جو کامل ہو اور سلام بھیج ایسا سلام جو مکمل ہو

عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدِنِ الَّذِىْ تَنْحَلُّ

اوپر ہمارے سردار اور ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جن کے ذریعے سے مشکلیں

بِهِ الْعُقَدُ وَتَنْفَرِجُ بِهِ الْكُرَبُ وَتُقْضٰى بِهِ

حل ہوتی ہیں اور پریشانیاں رفع ہوتی ہیں ، اور ضرورتیں

الْحَوَآئِجُ وَتُنَالُ بِهِ الرَّغَآئِبُ وَحُسْنُ

پوری ہوتی ہیں اور مقاصد حاصل ہوتے ہیں اور خاتمہ بخیر

الْخَوَاتِيْمِ ط وَيُسْتَسْقَى الْغَمَامُ بِوَجْهِهِ

ہوتا ہے، اور بادل آپ کے معزز چہرہ کو دیکھکر سیراب ہوتا ہے

الْكَرِيْمِ وَعَلٰٓى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ فِيْ كُلِّ لَمْحَةٍ وَّ

اور درود بھیج آپ کی اولاد پر اور آپ کے دوستوں پر ہر لمحہ اور ہر

نَفَسٍ بِعَدَدِ كُلِّ مَعْلُوْمٍ لَّكَ يَآ اَللّٰهُ يَآ اَللّٰهُ

سانس میں مطابق اپنی معلومات کے شمار کے، اے اللہ ! اے اللہ!

يَآ اَللّٰهُ ○

اے اللہ !






درود اوّل کو اللہ تعالیٰ نے سب سے زیادہ افضل بنایا ہے اس درود شریف کو پڑھنے والا محروم نہ ہوگا۔ اللہ تعالیٰ بیماریوں سے نجات دیتا ہے۔ تکالیف دور کرتا ہے، دینی و دنیاوی کامیابی دیتا ہے اور اس درود شریف کا یہ خاص فائدہ ہے کہ اس کو اگر کوئی کثرت سے پڑھے تو انشاء اللہ تعالیٰ ہر بُرائی اُس سے چھوٹ جائے گی۔ عبادت میں لُطف آئے گا اور آدمی عابد اور پرہیزگار بن جائے گا۔

دین سے دلچسپی رکھنے والے حضرات اگر چاہیں کہ

ان کی منزلیں جلد از جلد طے ہو جائیں تو اس درود کا زیادہ سے زیادہ ورد کریں۔ منزل مقصود تک پہنچنے کے لئے یہ زینہ ہے۔

یہ ایک اسم اعظم اور آسانی سے قبول ہونے والا درود ہے۔ اللہ تعالیٰ کے خاص بندے اس کو پڑھتے ہیں۔ اگر کوئی امیدوار اللہ تعالیٰ کا خاص بندہ بننا چاہے تو اس کو دل و جان سے پڑھے۔

جو لوگ اس کو کثرت سے پڑھتے ہیں وہ اللہ تعالیٰ کے پاس اللہ کے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقہ میں اول صف میں داخل ہو جاتے ہیں۔ اسی وجہ سے اس کا نام درود اوّل ہے۔

★

# درود اوّل

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ

اے اللہ درود بھیج اوپر ہمارے سردار محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے جو تیرے نبیوں میں

اَنْبِیَآئِكَ وَاَكْرَمِ اَصْفِیَآئِكَ مَنْ فَاضَتْ مِنْ

افضل ہیں اور تیرے برگزیدہ بندوں میں سب سے زیادہ بزرگ ہیں جنکے نور سے

نُّوْرِہٖ جَمِیْعُ الْاَنْوَارِ وَصَاحِبِ الْمُعْجِزَاتِ

تمام نور ظاہر ہوئے ہیں اور وہ معجزات والے ہیں

وَصَاحِبِ الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ سَیِّدِ الْاَوَّلِیْنَ

اور مقام محمود والے ہیں اور اولین اور آخرین

وَالْاٰخِرِیْنَ ۝

(سب) کے سردار ہیں




اگر کوئی شخص چاہے کہ اس کی ہر ایک دُعا قبول ہو،
اور ہر جائز حاجت اس کی مرضی کے مطابق پوری ہو تو اس کے لئے
یہ ایک لاجواب درود ہے اس کو چاہیئے کہ ہر ایک دُعا میں اسکو پڑھے
انشاءاللہ اس درود شریف کی برکت سے اسکی ہر دُعا قبول ہوگی
درود قلبی اللہ تعالیٰ عزّ وجل کے فضل و کرم سے قلب
کو منور کرتا ہے اور دل کو روشن۔ خاص طور پر جب بھی دُعا
میں پڑھا جائے گا اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے دُعا
یقیناً قبول ہوگی۔




بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى شَفِيْعِ الْمُذْنِبِيْنَ سَيِّدِنَا وَ
مَوْلَانَا وَمُرْشِدِنَا وَرَاحَةِ قُلُوْبِنَا وَطَبِيْبِ
ظَاهِرِنَا وَبَاطِنِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ
وَاَزْوَاجِهٖ وَاَهْلِ بَيْتِهٖ وَاَوْلِيَآءِ اُمَّتِهٖ وَاَهْلِ
طَاعَتِكَ اَجْمَعِيْنَ اِلٰى يَوْمِ الدِّيْنِ ؕ






باسلامت اور امن وامان میں رہنے اور عزت کے ساتھ وقت بسر کرنے کے لئے درود خمسہ کا درود سے زیادہ اعلیٰ اور افضل ہے۔

امام شافعیؒ نے درود خمسہ کی تعریف میں کہ باتیں لکھی ہیں اور کئی فضائل درج کئے ہیں۔ معار میں امام صاحب نے مرنے کے بعد مغفرت اور رح پانے کا سبب بھی اس درود شریف کو بتایا ہے۔

ہر مصیبت میں یہ درود کام دیتا ہے اور ہر مہم یقیناً کامیابی ہوتی ہے۔ اس درود شریف درد سے ایک سو حاجتیں پوری ہوتی ہیں۔

عارفان وقت نے عربستان کے ایک کامل ولی اللہ سے ان کے مرنے کے بعد بذریعہ کشف دریافت کیا کہ خدا نے آپ کے ساتھ کیا معاملہ

بزرگ نے کہا میں ہر جمعرات کو درود خمسہ پڑھتا تھا۔ رب تعالیٰ نے اسی وجہ سے مجھے بخش دیا۔

## درود خمسہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ؕ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَنْ صَلّٰى عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تُحِبُّ وَتَرْضٰى اَنْ تُصَلِّيَ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا اَمَرْتَنَا بِالصَّلٰوةِ عَلَيْهِ وَصَلِّ عَلٰى مُحَمَّدٍ كَمَا تَنْبَغِي الصَّلٰوةُ عَلَيْهِ


التجا
بلالے مدینے میں عبدل کو اب
نہ در در پھرایا رسولِ انامؐ
مدینے میں آقا یہ جا کر مرے
کہے آپ کے در کا ادنیٰ غلام
(صلی اللہ علیہ وسلم)

# درود انعام

یہ درودشریف

## "صلوٰۃ انعام"

کے نام سے مشہور ہے۔

اگر حضور انور صلی اللہ علیہ وسلم کا پیارا بننے کا اور آپ (صلی اللہ علیہ وسلم) کے روضہ اطہر کی زیارت کا شوق ہو تو اس درود شریف کو سوتے وقت باوضو ۳۱۳ مرتبہ پڑھا جائے۔ بڑا بابرکت اور بڑا افضل درود ہے۔

# درود اِنعام

بِسمِ اللہِ الرَّحمٰنِ الرَّحِیمِ ۵

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِکْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِہٖ عَدَدَ اِنْعَامِ اللّٰہِ وَاَفْضَالِہٖ

(ترجمہ) اے اللہ ! رسول اکرم صلی اللہ علیہ وسلم پر درود بھیج اتنا جتنا کہ تیرا انعام اور بے شمار فضل و کرم ہے۔

یہ درود شریف جو پڑھے گا اس کو دین میں اور دنیا میں بے شمار نعمتیں حاصل ہوں گی اور وہ رحمت کے سایہ میں ہو گا




یہ درود شریف نہایت ہی عجیب اور خواص کا وظیفہ ہے۔ حضرت معروف کرخی رحمۃ اللہ علیہ ایک باکمال بزرگ اور صوفی نے اس درود شریف کی کئی خاصیتیں بیان کی ہیں جن کے پڑھنے سے عقل حیران ہوجاتی ہے۔

حضرت معروف کرخیؒ کے وظائف میں سب سے اوّل یہ درود تھا۔ آپ ہر وقت درود العابدین پڑھتے تھے۔ اسی وجہ سے صوفیائے کرام میں آپ کا درجہ

بہت بلند ہے اور آپ بہت بڑے عابد تھے۔

دلائل الخیرات میں بھی ذکر آیا ہے کہ آپ کا سب سے بڑا وظیفہ یہ ہی تھا۔ اس درود شریف کے ورد سے کئی کمالات کشف کھلتے ہیں۔ پڑھنے والے کا مرتبہ بلند سے بلند تر ہو جاتا ہے۔

ہر مشکل کے وقت جب سفینہ بھنور میں پھنس جائے تو ہر کام کو آسان کرنے کے لئے اس کو با وضو پڑھنا چاہیئے۔ بڑا عجیب درود ہے۔ ہر کام میں کامیابی نصیب ہوتی ہے اور مرادیں حاصل ہوتی ہیں۔



# درود العابدین

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ مِّلْاَ
الدُّنْیَا وَمِلْأَ الْاٰخِرَۃِ وَمُحَمَّدًا وَّاٰلَ
مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْیَا وَمِلْءَ الْاٰخِرَۃِ وَاجْزِ
مُحَمَّدًا وَّاٰلَ مُحَمَّدٍ مِّلْءَ الدُّنْیَا وَمِلْءَ
الْاٰخِرَۃِ وَسَلِّمْ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّعَلٰٓی اٰلِ مُحَمَّدٍ
مِّلْءَ الدُّنْیَا وَمِلْءَ الْاٰخِرَۃِ ؀

ترجمہ : الٰہی حضور رسول مقبول محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور اُن کی
آل پر سلام بھیج اتنا کہ دنیا اور آخرت دونوں بھر جائیں اور ان پر رحم فرما اتنا
ہی اور جزا دے ان کو اتنی ہی کہ دُنیا اور آخرت بھر جائے اور سلامتی بھیج
اتنی کہ دونوں جہان بھر جائیں۔


۷۸۶
ہر کہ باشد عامل صلوٰۃ سلام
آتش دوزخ شود بروے حرام
جو کوئی بھی ہے عامل صلوٰۃ کا
دوزخ کی آگ اس پر حرام ہے




فرمایا گیا ہے کہ اُمت محمدیہ (صلی اللہ علیہ وسلم)
کا جو بھی شخص درود مقدس کو صدق دل سے پڑھے
گا، قیامت کے دن صالحین اور شہداء کے ساتھ اس
کا حشر ہوگا اور ثواب اس کو بے شمار نیکیوں کا ملے
گا۔ اس کے تمام گناہ اس درود مقدس کے طفیل
بخش دیئے جائیں گے۔ روح اس کی سہولت سے
قبض ہوگی اور سکرات موت اس پر آسان ہوگی۔
بے حد و حساب فرشتے اس کے جنازے پر جمع ہوں گے

اور قبر اس کی نور سے منور ہو گی۔ انشاء اللہ

حضرت امام مالک رضی اللہ عنہ سے روایت

ہے کہ جو شخص درود مقدس کو پڑھ کر اپنے اوپر

دم کرے گا حق تعالیٰ اس کو تمام بلاؤں اور

آفتوں، بیماریوں سے پناہ میں رکھے گا۔ اگر وہ ضعیف

اور کمزور ہو گیا ہو اور اس کا ورد برابر رکھے

تو انشاء اللہ اس کی عمر میں ترقی ہو گی اور صحت حاصل

ہو گی۔ یہ مجرب ہے اور آزمایا ہوا ہے۔






بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا اِلٰہِیْ بِحُرْمَتِ اَقْوَالِ مُحَمَّدٍ وَّ اَفْعَالِ
مُحَمَّدٍ وَّ اَصْحَابِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ
یَا اِلٰہِیْ بِحُرْمَتِ بَدَنِ مُحَمَّدٍ وَّ بُرَاقِ مُحَمَّدٍ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

یَا اِلٰہِیْ بِحُرْمَتِ تَوَلُّدِ مُحَمَّدٍ وَّ تَعَبُّدِ مُحَمَّدٍ
وَّ تَہَجُّدِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔
یَا اِلٰہِیْ بِحُرْمَتِ ثَنَاءِ مُحَمَّدٍ وَّ ثَوَابِ مُحَمَّدٍ
صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ۔

یَااِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ جَلَالِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ

عَلَیْهِ وَسَلَّمَ؁

یَااِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ حُسْنِ مُحَمَّدٍ وَّحَسَنَاتِ

مُحَمَّدٍ وَّحُرْمَتِ مُحَمَّدٍ وَّحُلْیَةِ مُحَمَّدٍ

صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ؁

یَااِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ دِیْنِ مُحَمَّدٍ وَّدِیَانَةِ مُحَمَّدٍ

وَدَوْلَةِ مُحَمَّدٍ وَّدَرَجَاتِ مُحَمَّدٍ وَّدُعَاءِ

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ؁

یَااِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ ذَاتِ مُحَمَّدٍ وَّذِکْرِ مُحَمَّدٍ

وَّذَوْقِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ؁

یَااِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ رُوْحِ مُحَمَّدٍ وَّرَأْسِ

مُحَمَّدٍ وَّرِزْقِ مُحَمَّدٍ وَّرَفِيْقِ مُحَمَّدٍ

وَّرِضَاءِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؕ

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ زُهْدِ مُحَمَّدٍ وَزَهَادَةِ مُحَمَّدٍ

وَزِيْنَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؕ

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ سِيَادَةِ مُحَمَّدٍ وَّسَعَادَةِ

مُحَمَّدٍ وَّسُنَّةِ مُحَمَّدٍ وَّسِرِّ مُحَمَّدٍ وَّ

سَلَامِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؕ

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ شَرْعِ مُحَمَّدٍ وَّشَرَفِ

مُحَمَّدٍ وَّشَوْقِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؕ

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ صِدْقِ مُحَمَّدٍ وَّشَوْقِ

مُحَمَّدٍ وَّصَلٰوةِ مُحَمَّدٍ وَصَفَاءِ مُحَمَّدٍ

وَّصَبْرِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؁
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ ضِيَاءِ مُحَمَّدٍ وَّضَمِيْرِ مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؁
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ طَلْعَةِ مُحَمَّدٍ وَّطَهَارَةِ
وَّطُهْرِ مُحَمَّدٍ وَّطَرِيْقِ مُحَمَّدٍ وَّطَوَافِ
مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؁
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ ظَاهِرِ مُحَمَّدٍ وَّظَهْرِ مُحَمَّدٍ
وَّظِلِّ مُحَمَّدٍ وَّظُهُوْرِ مُحَمَّدٍ وَّظُفْرِ مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ؁
يَا اِلٰهِیْ بِحُرْمَتِ عِشْقِ مُحَمَّدٍ وَّعِرْفَانِ مُحَمَّدٍ
وَّعِلْمِ مُحَمَّدٍ وَّغَيْرَتِ مُحَمَّدٍ وَّغَنِيْمَةِ

مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔

یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ غُرْبَتِ مُحَمَّدٍ وَّ غَارِ مُحَمَّدٍ وَغِیْرَتِ مُحَمَّدٍ وَّ غَنِیْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔

یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ قَدْرِ مُحَمَّدٍ وَّ قَنَاعَۃِ مُحَمَّدٍ وَّ قُوَّۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔

یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ فَقْرِ مُحَمَّدٍ وَّ فِرَاقِ مُحَمَّدٍ وَّ فَضْلِ مُحَمَّدٍ وَفَضِیْلَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔

یَا اِلٰھِیْ بِحُرْمَتِ کَلَامِ مُحَمَّدٍ وَّ کَشْفِ مُحَمَّدٍ وَّکِتَابَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ ۔

يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَتِ لَيْلِ مُحَمَّدٍ وَّ لِقَاءِ مُحَمَّدٍ
وَّ لِيَاقَتِ مُحَمَّدٍ وَّ مُجَاهَدَاتِ مُحَمَّدٍ
وَّ مُشَاهَدَاتِ مُحَمَّدٍ وَّ مُلَاحَظَةِ مُحَمَّدٍ
وَّ سَمَاحَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ ؕ
يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَتِ نَصِيْرِ مُحَمَّدٍ وَنَفِيْرِ مُحَمَّدٍ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ ؕ
يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَتِ وَفَاءِ مُحَمَّدٍ وَ وُجُوْدِ
مُحَمَّدٍ وَّ وَدِيْعَةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمْ ؕ
يَا اِلٰهِىْ بِحُرْمَتِ هِمَّةِ مُحَمَّدٍ وَّ هِدَايَةِ
مُحَمَّدٍ وَّ هَدِيَّةِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَ سَلَّمْ ؕ

يَا اِلٰهِيْ بِحُرْمَتِ مُحَمَّدٍ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللهِ صَلَّى اللهُ
عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ ۃ بِعَدَدِ مَا هُوَ
الْمَكْتُوْبُ فِى اللَّوْحِ وَالْقَلَمِ فِيْ كُلِّ يَوْمٍ وَّ
لَيْلَةٍ وَّسَاعَةٍ وَّنَفَسٍ وَّلَمْحَةٍ اَلْفِ اَلْفِ مِئَةَ
اَلْفَ مَرَّةٍ اِلٰى يَوْمِ الْعِلْمِ اَلَآ اِنَّ اَوْلِيَاءَ اللهِ
لَاخَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَاهُمْ يَحْزَنُوْنَ ۃ
بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ ۃ


میں وہاں ہوں اب جہاں ہے عشقِ احمدؐ کا عروج
منزلیں ہوتی ہیں عبدُل ختم اِس منزل کے بعد
م۔ج۔ب




حضورِ پُرنور صلّی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
کہ جس شخص نے ۱۲ مرتبہ یہ درود شریف پڑھا تو
اس کی مُراد پوری ہوگی۔

جمعرات کو وضو کرکے اگر کوئی شخص یہ
درود شریف پڑھے تو آقائے نامدار صلّی اللہ علیہ
وسلّم کو خواب میں دیکھے گا۔

اگر بعد نماز جمعہ ۱۲ مرتبہ پڑھے تو
اس کی مُراد پوری ہوگی اور اس پر قرض ہوگا تو

اس کا قرض معاف ہوجائے گا۔ دوسروں کے
پاس محبوب ہوگا۔ ہزار فرشتے اس کے محافظ ہونگے۔
دل نرم ہوگا۔ اللہ بہت راضی ہوگا۔ مرتے وقت
اس کی قبر میں نور ہوگا۔

اگر کوئی شخص اتوار کے دن ایک سو مرتبہ
پڑھے تو بغیر حساب کتاب کے جنت میں داخل ہوگا

**روایت** ہے محمد بن عباس رضی اللہ عنہ سے
کہ میں ۶۳ برس حضرت حسین رضی اللہ عنہ کی قبر
کے پاس رہا ہر جمعرات کو قبر کے اندر سے اس
درود شریف کی آواز آتی تھی۔

اگر کسی شخص کا عزیز گم ہوگیا ہے تو
اس درود شریف کو پیر سے جمعرات تک ۱۲ مرتبہ
ہر روز پڑھے جلد لاپتہ آدمی کا پتہ چل جائے گا۔

اگر کوئی شخص سفر میں ہو اور کوئی تکلیف ہوجائے تو ۱۲ مرتبہ پڑھے۔ اگر کوئی غم ہوگا تو وہ فوراً دور ہوجائے گا نہ فقط اتنا بلکہ اتنا ثواب حاصل کرے گا کہ جن اور انسان اس کو نہ گن سکیں گے۔

اگر کوئی شخص اس درود شریف کو پڑھ کر سفر پر چلا جائے تو کوئی چیز اسے تکلیف نہ دے گی۔ کوئی شر یا مصیبت اس کے آگے نہ آئے گی۔ ہمیشہ محفوظ رہے گا۔

اگر کسی شخص نے اس درود شریف کو ایک مہینہ تک روزانہ ایک گھنٹہ پڑھا تو اللہ تعالیٰ اس کو بغیر حساب کتاب کے جنت میں داخل کرے گا
اگر کسی شخص نے اس درود شریف کو لکھ کر کفن میں رکھ دیا تو قیامت کے دن شفاعت پاوے گا۔ اللہ تعالےٰ

فرشتوں کو حکم کرے گا کہ اس شخص کو ہر قسم کی سختی سے سلامت رکھو۔

## ایک اور حقیقت

حضور پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مرتبہ جبرئیل علیہ السلام سے اس درود شریف کی حقیقت پوچھتے ہوئے فرمایا کہ اے جبرئیل اس درود شریف کا کتنا ثواب ہے۔

حضرت جبرئیل نے فرمایا یا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اس درود شریف کے ثواب کو صرف خداوند تعالیٰ ہی جانتا ہے اگر تمام جن اور انس سارے درختوں کو قلم کر کے اور سمندروں کو روشنائی بنا کے اس درود شریف کا ثواب لکھیں تو بھی نہ لکھ سکیں گے۔




بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَيِّدِ الْمُرْسَلِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُجَاهِدِيْنَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَيِّدِ الشَّاهِدِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْخَائِفِيْنَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَيِّدِ الطَّالِبِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ التَّآئِبِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ

وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْعَابِدِيْنَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَيِّدِ الْحَامِدِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الصَّالِحِيْنَ اَللّٰهُمَّ
صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ
الْاَكْرَمِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْمُنْذِرِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ
الْمُبَشِّرِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الطَّيِّبِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْعَالَمِيْنَ

اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
النَّبِیِّ الزَّکِیِّ النَّقِیِّ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الرَّاکِعِیْنَ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَیِّدِ السَّاجِدِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْقَآئِمِیْنَ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَیِّدِ الْقَاعِدِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی
سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُتَّقِیْنَ اَللّٰھُمَّ صَلِّ
وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْمُسْتَغْفِرِیْنَ
اَللّٰھُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ

سَيِّدِ النَّادِمِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى
سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الشَّاكِرِيْنَ اَللّٰهُمَّ
صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ
الْحَافِظِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الذَّاكِرِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَيِّدِ الْعَاقِلِيْنَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
سَيِّدِ الْمُحْسِنِيْنَ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ
وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدِ نِ الْقُرَشِيِّ
الْهَاشِمِيِّ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدِ نِ الْمَدَنِيِّ الْعَرَبِيِّ الْمُكَرَّمِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ

اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ وَبَارِكْ عَلٰى سَيِّدِنَا
مُحَمَّدٍ سَيِّدِ اَهْلِ الْجَنَّةِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَ
سَلِّمْ عَلٰى مُحَمَّدٍ صَاحِبِ الْمَقَامِ الْمَحْمُوْدِ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ
صَاحِبِ الصِّرَاطِ الْمُسْتَقِيْمِ اَللّٰهُمَّ صَلِّ
وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ اَفْضَلِ الْاٰخِرِيْنَ
اَللّٰهُمَّ صَلِّ وَسَلِّمْ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى
جَمِيْعِ الْاَنْبِيَآءِ وَالْمُرْسَلِيْنَ وَعَلٰى جَمِيْعِ
الْمَلٰٓئِكَةِ الْمُقَرَّبِيْنَ وَعَلٰى عِبَادِ اللّٰهِ
الصّٰلِحِيْنَ مِنْ اَهْلِ السَّمٰوٰتِ وَاَهْلِ
الْاَرْضِيْنَ وَعَلَيْنَا مَعَهُمْ اَجْمَعِيْنَ

بِرَحْمَتِكَ يَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِيْنَ وَ
صَلَّى اللّٰهُ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى
اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ وَسَلَّمَ اَجْمَعِيْنَ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

---

فرشتے قبر میں گر مجھ سے پوچھیں گے تو میں کہہ دوں گا

کہ بندہ ہوں خدا کا اور عاشق ہوں محمدؐ کا

# درُودالاقطاب
## قطبوں کا درُود

قطب الاقطاب سیّد احمد البودیؒ اپنے معمولات سے یہ درود شریف بیان فرماتے ہیں۔ یہ درود شریف انوارِ ذات اور کشف حاصل کرنے کے لئے لاجواب ہے۔ یہ دونوں باتیں اس درود کو کثرت سے پڑھنے سے حاصل ہوتی ہیں۔

اس کو کثرت سے پڑھنے والے کو حضور کریم صلّی اللہ علیہ وسلم کی زیارت خواب میں نصیب

ہوتی ہے۔ رزق بڑھتا ہے اور آسانی سے حاصل
ہوتا ہے۔ قطبیت کے درجہ کو حاصل کرنے کے
لئے درود شریف بہترین ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی نُوْرِ الْاَنْوَارِ وَ
سِرِّ الْاَسْرَارِ وَ تِرْیَاقِ الْاَغْیَارِ
سَیِّدِنَا مُحَمَّدِ الْمُخْتَارِ وَاٰلِہٖ
الْاَطْھَارِ وَ اَصْحَابِہِ الْاَخْیَارِ
عَدَدَ نِعَمِ اللّٰہِ وَ اَفْضَالِہٖ

اس درود شریف کے پڑھنے سے اسرارِ الہٰی
کھلتے ہیں اور خاص طور پر دولت اور دُنیا میں
نعمت اور بیش بہا رزق عطا ہوتا ہے پڑھنے
والا قطب کے درجہ تک ترقی حاصل کرتا ہے۔




الحمدُ للہ! یہ درود کیا ہے۔ ایک اسمِ اعظم ہے۔ خداوند تعالیٰ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے صدقے میں امتِ محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے یہ درود اس دنیا میں ظاہر کیا ہے اگر کوئی شخص ولی اللہ بننا چاہے تو اسکو پڑھے۔

جمعہ کے دن کم از کم ایکسو مرتبہ تو کسی بھی وقت اس کو ضرور پڑھنا چاہیئے اس درود کو پڑھنے سے انشاء اللہ تعالیٰ دل میں "نور" پیدا ہو گا۔ اور نور بھی عجیب

